یہ دو رنگی کیوں؟ اس کی وجہ ہمارے نادان[1] میاں صاحب کی اپنی تحریروں میں موجود ہے ان کا خیال ہے۔ کہ کل پیغمبر اپنے دعاوی کی تبلیغ میں حکمت (چال) سے کام لیتے ہیں۔ وہ اپنے دعوے کو آہستہ آہستہ منواتے ہیں۔ اور اسی طرح مرزا صاحب نے بھی آہستہ آہستہ منوایا۔ **جو شخص اپنی اغراض کے لئے پیغمبروں جیسے معصوم کو زم لفظوں میں چالباز کہتا ہے۔ اس سے کب دور ہے۔ کہ وہ خود بھی اسی چال سے یہاں کام نہ لے۔**

بقیہ نوٹ صفحہ ۴۶:۔ کہ آپ کا دعویٰ نبی ہونیکا تھا۔ بلکہ خاتم النبیین ہونے کا تھا۔ اسی طرح اگر حضرت مسیح موعود کے دعاوی اور آپ کے درجہ کے متعلق سوال ہو۔ تو ہم مجبور ہونگے کہ بتائیں کہ آپ کا آخری درجہ نبی بلکہ اس سے بھی بڑھ کر آنحضرت صلعم کا ظلّی نبی* ہونا تھا۔ (القول الفصل صفحہ ۲۵)

* "آخری درجہ نبی۔ بلکہ اس سے بھی بڑھ کر آنحضرت صلعم کا ظلّی نبی ہونا" یہ خدا جانے کونسی اصطلاح یا کیا ترکیب ہے۔ کہ آنحضرت صلّعم کا ظلّی نبی ہونا اس آخری درجہ نبوت سے بڑھ کر ہے۔ یا بہ الفاظ دیگر کیا "ظلّی نبی" "نبی" سے بڑھ کر ہوتا ہے۔ اگر ایسا ہے۔ تو صاف ظاہر ہے۔ کہ صاحبزادہ صاحب حضرت اقدس میرزا صاحب کا درجہ آنحضرت صلّعم سے بھی بڑھ کر مانتے ہیں۔ کیونکہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم تو بقول میاں صاحب نبی تھے۔ ظلّی نبی ہونے کا دعوےٰ آپ کا نہ تھا۔ اور حضرت مرزا صاحب کا درجہ اس سے بھی بڑھ کر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم کا ظلّی نبی ہونا تھا۔ پس اس لحاظ سے سب سے بڑھ کر درجہ حضرت مرزا صاحب کا ہوا۔ نہ کہ آنحضرت صلّعم کا۔ ونعوذ باللہ من ھٰذہٖ الخرافات۔ کیا میاں صاحب بتا سکتے ہیں۔ کہ انھوں نے کس جگہ پڑھا ہے۔ کہ آنحضرت "کا ظلّی نبی ہونا" نبی ہونیسے بڑھ کر ہوتا ہے۔ فھل من مجیب؟

[1] میاں صاحب کے مبایعین لفظ نادان سے ناراض نہ ہوں وہ شخص نادان سے بھی بڑھ کر کسی اور لقب کا مستحق ہے۔ جو اپنے استدلال کے جوش میں اپنے مقدس باپ کو من وجہ نادان کہہ دیتا ہے۔ ملاحظہ ہوں ذیل کے متقابلہ تحریرات۔ جن میں میاں صاحب اور حضرت اقدس مرزا صاحب کے استدلال میں صریحًا متضاد نظر آتا ہے۔ اور میاں صاحب اپنے مخالف استدلال کرنیوالے کو نادان کہکر حضرت اقدس پر حملہ آور ہوتے ہیں۔

(باقی نوٹ صفحہ ۴۸ پر دیکھو)

پہلے مجدد منوائے۔ پھر نبوت پیش کرے۔ میاں صاحب کو یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ کسی نبی کا اپنا دعوےٰ منوانا اور اس کی تعلیم دو۔ الگ اور متمیز امور ہیں۔ امرِ اوّل کے اعلان میں کسی مامور یا مرسل نے مصلحت وقت کا لحاظ نہیں کیا۔ جس منصب پر خدا تعالےٰ نے اُنھیں مامور کیا۔ اُنھوں نے فوراً ظاہر کر دیا۔ ہاں امرِ دوم ہی مصلحت حکمت اور تدریج کو چاہتا ہے۔ در اصل امرِ اوّل میں کسی قسم کا اخفا بمنزلہ منافقت ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء اور ایسا ہی مرزا صاحب نے اتباعِ رسول صلعم میں اپنے دعوےٰ کی نوعیت کے اعلان میں نہ کبھی اخفار کیا۔ اور نہ کبھی کسی مصلحت کو برتا۔ نہ تدریج کا لحاظ کیا۔ اوّل سے آخر تک ان کا دعوےٰ اپنی نوعیت میں علی الاعلان اور ایک ہی رنگ میں تھا۔ ہاں آپکے صاحبزادہ صاحب نے اپنے مخاطبین کو فاسق ٹھہرانے کے لئے اپنی خلافت کو آیت استخلاف کے ماتحت لانا چاہا[۵]۔ اور جب دوسروں کے اعتراض سے ہوش آئی۔ کہ مرزا صاحب تو ایک نبی کے خود خلیفہ ہیں۔ اور آیت استخلاف میں صرف نبیوں کی خلافت کا ذکر ہے

میاں صاحب کا استدلال۔

"بعض نادان کہہ دیا کرتے ہیں کہ نبی دوسرے نبی کا متبع نہیں ہو سکتا۔ اور اس کی دلیل یہ دیتے ہیں۔ کہ اللہ تعالےٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے کہ وما ارسلنا من رسولٍ الا لیطاع باذن اللہ اور اس آیت سے حضرت مسیح موعود کی نبوت کے خلاف استدلال کرتے ہیں لیکن یہ سب بسبب قلت تدبر ہے جب اللہ تعالےٰ خود دوسری جگہ فرماتا ہے کہ انا انزلنا التوراۃ فیھا ھدًی و نور یحکم بھا النبیون۔" (حقیقۃ النبوۃ صفحہ ۱۵۵)

حضرت اقدس مسیح موعود کا استدلال

"افسوس کہ مولوی صاحب مرحوم (نواب صدیق حسن خان صاحب) کو یہ سمجھ نہ آیا۔ کہ صاحب نبوت تامہ ہرگز اُمتی نہیں ہو سکتا۔ اور جو شخص کامل طور پر رسول اللہ کہلاتا ہے۔ وہ کامل طور پر دُوسرے نبی کا مطیع اور اُمتی ہو جانا نصوص قرآنیہ حدیثیہ کے رو سے بکلی ممتنع ہے۔ اللہ جلشانہٗ فرماتا ہے۔ وما ارسلنا من رسولٍ الا لیطاع باذن اللہ یعنی ہر ایک رسول مطاع اور امام بنانے کے لئے بھیجا جاتا اس غرض سے نہیں بھیجا جاتا۔ کہ دوسروں کا مطیع اور تابع ہو۔ (ازالہ اوہام حصہ دوم صفحہ ۲۳۵ تا ۲۳۶۔ ایڈیشن دوم)" ✣

۵۔ انبیاء ماموریں کے خلفاء کی نسبت اللہ تعالےٰ فرماتا ہے وعد اللہ الذین اٰمنوا منکم و (باقی ملاحظہ ہو)

نہ کسی خلیفہ' نبی کی خلافت کا۔ تو میاں صاحب نے جو ابھی ضد اور عزم میں تمیز کرنے کی عمر تک نہیں پہنچے۔ اپنی ہٹ کو قائم رکھنے کے لئے مرزا صاحب کو نبی[ا] قرار دیدیا۔ پھر جب میاں صاحب کو حضرت مرزا صاحب کی متواتر تحریرات میں دکھلا دیا گیا ہے۔ کہ مرزا صاحب اپنے آپ کو حقیقی نبی نہیں قرار دیتے بلکہ اپنی نبوت کو "مجاز اور استعارہ" کے رنگ میں سمجھتے ہیں[۲]۔ تو پھر میاں صاحب کا سوائے اِس کے اور کیا چارہ تھا۔ کہ اپنے باپ کی پندرہ سالہ تحریرات کو یہ خلف الصدق منسوخ کردے۔ اور یہ اعلان کرے۔ کہ پورے پندرہ سال حضرت اقدس نے اپنے الہامات کو سمجھا ہی نہیں[۳]۔ یہ ہے وہ ہٹ کا پکا اولوالہٹ[۴] جسکو غلطی سے اولوالعزم پکارا جاتا ہے۔ بہرحال اِسجگہ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ کہ ہم میرزا محمود احمد صاحب مشتہر اشتہار "تبلیغ احمدیت" کے اپنے عقائد سے پبلک کو اطلاع دیں۔ حضرت

بقیہ نوٹ نمبر ۴۸:۔ وعملو الصّٰلحٰت لیستخلفنھم فی الارض الخ اب اِس آیت کے ماتحت جس قسم کی خلافت آنحضرت صلعم کے بعد ہوئی۔ وہی خلافت راشدہ ہے۔ . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . اور اسی قسم کی خلافت مسیح موعود کے بعد ہونی ضروری ہے۔" (دیکھو ٹریکٹ "کون ہے جو خدا کے کام کو روک سکے" صفحہ ۴ مصنفہ میاں صاحب)

۵۱ اگر کوئی شخص حقیقی نبی کے یہ معنے کرے۔ کہ وہ نبی جو بناوٹی یا نقلی نہ ہو۔ بلکہ درحقیقت خدا کی طرف سے خدا تعالےٰ کی مقرر کردہ اصطلاح کے مطابق قرآن کریم کے بتلائے ہوئے معنوں کی رُو سے نبی ہو اور نبی کہلانے کا مستحق ہو۔ تمام کمالات نبوت اُس میں اس حد تک پائے جانے ضروری ہوں جس حد تک نبیوں میں پائے جانے ضروری ہیں۔ تو میں کہوں گا۔ کہ ان معنوں کے رُو سے حضرت مسیح موعود حقیقی نبی تھے۔" (القول الفصل صہ ۱۲)

۵۲ سمیت نبیّا من اللہ علی طریق المجاز لا علی وجہ الحقیقۃ (میرا نام اللہ کی طرف سے مجاز کے طور پر نبی رکھا گیا ہے نہ کہ حقیقی طور پر) حقیقۃ الوحی۔

۵۳ نبوت کا مسئلہ آپ (حضرت مرزا صاحب) پر سنہ ۱۹۰۰ء یا سنہ ۱۹۰۱ء میں کھلا ہے۔ اور چونکہ "ایک غلطی کا ازالہ" سنہ ۱۹۰۱ء میں شائع ہوا ہے۔ جس میں آپ نے نبوت کا اعلان بڑے زور سے کیا ہے۔ اِس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ سنہ ۱۹۰۱ء میں آپ نے اپنے عقیدہ میں تبدیلی کی ہے (یہ سنہ ۱۹۰۱ء

(باقی نوٹ صفحہ ۰۰ پر دیکھو)

۵۴ قارئین کرام [illegible] معاف کریں

مرزا صاحب ضرور مجدد وقت ہیں اور اُن کو قبول کرنے سے ہی ایک انسان حسب حدیث نبوی جہالت کی موت سے بچ سکتا ہے۔ لیکن یہ کس قدر ظلم ہے۔ کہ ایک مسلم اس جہالت کی موت سے بچتا بچتا ایک خطرناک ضلالت کی موت میں گرفتار ہو جاوے۔ جو میاں محمود احمد صاحب کے ہم عقاید ہونے سے لازم آتی ہے۔ اس لیئے راقم الحروف نے پسند کیا کہ پبلک پر میاں صاحب کے اصل عقاید ظاہر کر دیئے جاویں۔ حضرت مرزا صاحب تو بالضرور مجدد اور مسیح موعود ہیں۔ اور زمانہ اُن کو ایک دن مان کر رہے گا۔

(۱) میاں محمود احمد صاحب حضرت مرزا صاحب کو برخلاف آپ کے دعوے و تحریر کے نبی مانتا ہے۔ نہ صرف نبی ہی۔ بلکہ اس کے رسالہ میں مرزا صاحب کو "ایسا نبی کہ جیسے محمدؐ خدائیگان" لکھا گیا۔ دیکھو تشحیذ الاذہان بابت ماہ دسمبر ۱۹۱۴ء۔ ٹائیٹل پیج +

(۲) میاں محمود احمد صاحب مرزا صاحب کے الہامات کو بمنزلہ قرآن قرار دیتا ہے۔ اور قرآن کو مرزا صاحب کے الہام پر مقدم نہیں جانتا[۵]

(۳) میاں محمود احمد صاحب مرزا صاحب کے ایسے اقوال کو جو صحیح حدیث کے خلاف ہوں۔ حدیث پر ترجیح دیتا ہے[۶] حالانکہ یہ وہ اقوال ہیں۔ جن کی صحت روایت کا کوئی ثبوت نہیں؟ بالمقابل۔ مرزا صاحب اپنے اقوال کو تو درکنار اپنے الہامات کو قرآن اور

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ۴۹:۔ سے پہلے کے وُہ حوالے جن میں آپ نے نبی ہونے سے انکار کیا ہے۔ اب منسوخ ہیں۔ اور ان سے حجت پکڑنی غلط۔ (حقیقۃ النبوۃ صفحہ ۱۲۱) + اور ۱۹۰۱ء کے بعد کی کتب میں سے ایک کتاب میں بھی اپنی نبوت کو جزئی قرار نہیں دیا۔ اور نہ ناقص اور نہ نبوت محدثیت اور نہ صاف الفاظ میں کہیں لکھا ہے۔ کہ میں نبی نہیں۔ صفحہ ۱۲۰ +

آپ پہلے تو نبی کی اور تعریف کرتے تھے۔ اور چونکہ اپنے آپ کو نبی نہیں سمجھتے تھے۔ اس لیئے آپ کا خیال تھا۔ کہ نبی سے نیچے اُتر کر جو درجہ ہے وہ محدث کا ہے۔ میں وہی ہونگا۔ اور اس درجہ کا نام محدث ہی ہوگا +

[۵] قرآن کریم اور الہامات مسیح موعود دونوں خدا تعالےٰ کے کلام۔ دونوں میں اختلاف ہو ہی نہیں سکتا۔ اس لیئے مقدم کہنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ (الفضل جلد ۲ نمبر ۱۳۲۔ مورخہ ۳۰ اپریل ۱۹۱۵ء صفحہ ۶ کالم ۲)

(باقی ۶ صفحہ ۵۱ پر ملاحظہ کرو)

حدیث پر عرض کرتے ہیں۔ اور حدیث کے متعلق یہاں تک فرماتے ہیں:۔ اگر ایک حدیث ضعیف درجہ کی بھی ہے۔ بشرطیکہ وہ قرآن اور سنت اور ایسی احادیث کی مخالف نہیں جو قرآن کے موافق ہیں۔ تو اس حدیث پر عمل کرو۔" (کشتی نوح)

(۴) میاں محمود احمد صاحب کل ایسے کلمہ گوؤں کو جنھوں نے ابھی تک مرزا صاحب کو قبول نہیں کیا۔ خواہ وہ مرزا صاحب کے نام سے بھی واقف نہیں ہیں۔ کافر جانتا ہے[۲] اور

بقیہ نوٹ صفحہ ۵۰:۔ [۵] مسیح موعودؑ سے جو باتیں ہم نے سنی ہیں۔ وہ حدیث کی روائت سے معتبر ہیں۔ کیونکہ حدیث ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے منہ سے نہیں سنی۔ (الفضل جلد ۲ نمبر ۱۳۳ مورخہ ۳۰ اپریل ۱۹۱۵ء صفحہ ۶ کالم ۳)+

[۱] حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:۔" ہمیں بھی اگر کوئی کشف یا رویا یا الہام ہوتا ہے۔ تو ہمارا دستور ہے کہ اسے قرآن مجید پر عرض کرتے ہیں اور اسی کے سامنے پیش کرتے ہیں۔" (الحکم جلد ۱۱ نمبر ۴۱ بابت ۱۷ نومبر ۱۹۰۷ء صفحہ ۱۲ کالم ۱)

[۲] دیکھو تشحیذ الاذہان جلد ۶ بابت ماہ اپریل ۱۹۱۱ء میں صاحبزادہ صاحب کا مضمون بعنوان "مسلمان وہ ہے جو سب ماموروں کو مانے" نیز القول الفصل صفحہ ۳۳ پر لکھا ہے۔ "دوسرا مسئلہ کفر ہے۔ اس مسئلہ پر میں خود حضرت مسیح موعود کی اپنی تحریریں شائع کر چکا ہوں"۔ (اس پر حاشیہ میں تشحیذ ۱۱ء کا حوالہ دیا ہے۔ حالانکہ وہاں حضرت صاحب کی عبارت کو توڑ مروڑ کر پیش کیا گیا ہے۔ اور ان صاف تحریرات کو جن میں حضرت صاحب نے اس فتوائے کفر سے اپنی بیزاری ظاہر کی ہے۔ اور جن میں سے ایک حاشیہ صفحہ ۵۳ میں درج کیجاتی ہے حذف کر دیا ہے۔ ناقل)۔ مزید تشریح کی ضرورت نہیں "میرا عقیدہ وہی ہے" اور جب میں مرزا صاحب کی نبوت کی نسبت لکھ آیا ہوں کہ وہ ویسی ہی ہے جیسی اور نبیوں کی۔ پس جو حکم نبی کے انکار کے متعلق قرآن کریم میں ہے وہی مرزا صاحب کے منکر کی نسبت ہے۔" پھر الفضل جلد ۲ نمبر ۲ و صفحہ ۲ پر لکھا ہے کہ قرآن کریم کی وہ آیت جس میں اللہ تعالیٰ نبیوں اور رسولوں کے انکار کو کفر قرار دیتا ہے ثابت کرتی ہے کہ اس سے مراد وہی لوگ ہیں پس اس آیت میں نبیوں اور رسولوں کے الہام کا ذکر ہے۔ حضرت مسیح موعود چونکہ اسی گروہ میں شامل تھے۔ اس لئے اُن کا انکار بھی اسی آیت کے ماتحت آتا تھا+

ان کے لئے دُعائے مغفرت کرنا اور ان پر نماز جنازہ ادا کرنا حرام سمجھتا ہے[۵] - حالانکہ اس کے بالمقابل خود حضرت مرزا صاحب آپ کی طرف ایسا عقیدہ منسوب کرنے والے کو مفتری قرار

---

[۵] میاں صاحب کا فتوےٰ متعلق جنازہ غیر احمدیان - (۱) "حضرت مسیح موعود کا عمل (یعنی انھوں نے اپنے لڑکے فضل احمد کا جنازہ نہ پڑھا - حالانکہ آپ کا یہ فعل خاص حالات کے ماتحت تھا - جو اس صریح تعامل کے بالمقابل ہرگز ٹھہر نہیں سکتا - جو اگلے صفحہ پر میاں صاحب کے مریدین کی حلفیہ شہادتوں سے واضح ہوتا ہے - ناقل) اور یہ ڈائری (ڈائری کا اقتباس بھی دوسرے صفحہ پر دیا گیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ میاں صاحب نے محض مغالطہ دینے کی کوشش کی ہے ناقل) اور قرآن شریف کے اِس حکم کے ہوتے ہوئے (قرآن شریف کا یہ حکم صرف نبیوں اور رسولوں کے منکرین کے متعلق ہے نہ کہ مجدد دین کے - ناقل) ہم کبھی یہ نہیں مان سکتے - کہ غیر احمدی کا جنازہ جائز ہے" - اگر یہ کہا جائے کہ کسی ایسی جگہ جہاں تبلیغ نہیں پہونچی - کوئی مرا ہُوا ہو - اور اُس کے مر چکنے کے بعد وہاں کوئی احمدی پہنچے - تو وہ جنازہ کے متعلق کیا کرے - اِس کے متعلق یہ ہے کہ ہم تو ظاہر پہ ہی نظر رکھتے ہیں - چونکہ وہ ایسی حالت میں مرا ہے - کہ خدا تعالےٰ کے نبی اور رسول کی پہچان اسے نصیب نہیں ہوئی - اس لئے ہم اس کا جنازہ نہیں پڑہیں گے اگر وہ شخص خدا تعالےٰ کے نزدیک بخشش کا مستحق ہے - تو ہمارے جنازہ پڑھنے کے بغیر ہی خدا تعالےٰ اُسے بخشدے گا - اور اگر وہ بخشش کے لائق نہیں - تو ہمارے جنازہ پڑھنے سے بھی نہیں بخشا جائیگا" (الفضل جلد ۲ نمبر ۱۳۶ مورخہ ۶ مئی ۱۹۱۵ء" (۲) ایک شخص نے دریافت کیا - کہ احمدی کی بیوی فوت ہو جائے - اور اندیشہ ہے کہ غیر احمدی اُس کا جنازہ نہ پڑہیں گے - مگر تمام گھر کے آدمی احمدی ہوں اور بیوی مذکورہ نے بیعت نہ کی ہو تو اس کے جنازہ کا کیا حکم؟ "فرمایا جس کا ایمان کامل نہیں ہوا اُس کے جنازہ کا کیا فائدہ" (الفضل جلد ۲ نمبر ۱۲۲ و ۱۲۳ - مورخہ ۴ و ۶ - اپریل ۱۹۱۵ء - صٓ کالم اوّل) - (۳) "غیر احمدی کے جنازہ کے متعلق ہم نے محکمات کو دیکھنا ہے - محکم کیا ہے - مسیح موعودؑ نبی ہیں - بلحاظ نفس نبوت یقیناً ایسے - جیسے ہمارے آقا سیدنا محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم محکم کیا ہے - نبی کا منکر اولٰئک ھم الکافرون حقا ۝ کے فتوےٰ کے نیچے ہے - محکم کیا ہے کافر کا جنازہ جائز نہیں + (الفضل مذکورہ صٓ کالم اوّل)

دیتے۔ اور اس عقیدہ کو عقل کے بالکل مخالف بتاتے ہیں[5]۔ اور سوائے مکفر و مکذب کے باقی غیر احمدیوں کا جنازہ جائز قرار دیتے ہیں[6]۔

[5] حضرت اقدس مسیح موعودؑ۔ عبدالحکیم مرتد کے اعتراض کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں:۔
"ازانجملہ ایک یہ کہ ڈاکٹر عبدالحکیم خان اپنے رسالہ "المسیح الدجال" میں میرے پر یہ الزام لگاتا ہے۔ کہ گویا میں نے اپنی کتاب میں یہ لکھا ہے۔ کہ جو شخص میرے پر ایمان نہیں لائے گا۔ گو وہ میرے نام سے بھی بیخبر ہوگا۔ جہاں تک میری دعوت نہیں پہونچی۔ تب بھی وہ کافر ہو جائے گا۔ اور دوزخ میں پڑے گا۔ یہ ڈاکٹر مذکور کا سراسر افترا ہے۔ میں نے کسی کتاب یا اشتہار میں ایسا نہیں لکھا۔ اس پر فرض ہے۔ کہ وہ ایسی کوئی میری کتاب پیش کرے۔ جس میں یہ لکھا ہے۔ اس نے محض چالاکی سے جیسا کہ اس کی عادت ہے یہ افترا میرے پر کیا ہے۔ یہ تو ایسا امر ہے کہ بہ بداہت کوئی عقل اس کو قبول نہیں کر سکتی" پھر مولوی محمد حسین بٹالوی کے بالمقابل جب عدالت میں یہ لکھکر دیا۔ کہ میں آئندہ انہیں کافر۔ کاذب اور دجال نہیں کہوں گا۔ تو پھر میں نے کتاب تریاق القلوب میں اس کی تصریح یوں کی۔ کہ "میرا تو شروع سے یہی مذہب ہے۔ کہ میرے دعوے کے انکار کی وجہ سے کوئی شخص کافر نہیں ہو سکتا"۔

[6] (حضرت مسیح موعودؑ کا فتوے اور طرز عمل متعلق جنازہ غیر احمدیان)۔ (۱) "سوال ہوا۔ کہ جو آدمی اس سلسلہ میں داخل نہیں اس کا جنازہ جائز ہے یا نہیں۔ حضرت اقدس مسیح موعودؑ نے فرمایا۔ کہ اگر اس سلسلہ کا مخالف تھا اور ہمیں برا کہتا تھا۔ اور برا سمجھتا تھا تو اس کا جنازہ نہ پڑھو۔ اور اگر خاموش تھا۔ اور درمیانی حالت میں تھا۔ تو اس کا جنازہ پڑھ لینا جائز ہے۔ بشرطیکہ نماز جنازہ کا امام تم میں سے ہو۔ ورنہ کوئی ضرورت نہیں۔ اگر مکفر و مکذب نہ ہو تو اس کا جنازہ بیشک پڑھ لیا جاوے۔ کوئی ہرج نہیں۔ کیونکہ علام الغیوب خدا ہی کی ذات ہے"۔ (مجموعہ فتاوے احمدیہ جلد دوم صفحہ ۱۱۸۔ فتوے مورخہ ۱۵ر اپریل سنہ ۱۹۰۶ء)۔ (۲) "جو مخالف برا نہ بولتا ہو اس کا جنازہ جائز ہے۔ مگر امام بہرحال احمدی ہو۔ وہ چاہیں تو الگ پڑھ لیں"۔ (خط بنام میاں غلام قادر صاحب ساکن جیو دیجل مورخہ ۱۲ر مئی ۱۹۰۲ء عکس کے لئے دیکھو ٹریکٹ "نبوت اور کفر پر ایک بات" مصنفہ حضرت مولینا مولوی محمد علی صاحب ایدہ اللہ بنصرہ۔ (۳) شہادت

(۵) میاں صاحب ایسے نکاح کو جن میں عورت احمدی ہو اور مرد غیر احمدی ناجائز سمجھتے ہیں اور انکا تعلق زنا شوئی حرام[۱۵] حالانکہ دُوسری طرف خود حضرت اقدس

۱۵ے نوٹ صفحہ ۵۵ پر دیکھو *

بقیہ حاشیہ صـ۵۳ :۔ سید عابد علیشاہ مُلہم یکے از مریدان میاں صاحب "احقر کو قسم ہے۔ اس پروردگار حقیقی کی جسکے قبضۂ قدرت میں احقر کی جان ہے۔ احقر کو اس پیارے مولا کریم نے بذریعہ الہام حضرت مسیح موعودؑ (فداہ ابی و امی و روحی و قلبی) کی شناخت عطاء فرمائی اور بیعت سے مشرف کیا۔ تو حضرت والدہ صاحبہ مکرّمہ سخت ناراض ہوگئیں اور اُنھیں پھر وفات سے چند یوم پہلے احقر نے خلوت پاکر عرض کیا۔ کیا آپ کو اس عاجز پر حضرت مسیح موعود کی بیعت کرنے کے سوا، عاجز کی کسی کمزوری پر کوئی اور ناراضگی بھی ہے۔ تو جواب میں فرمانے لگے۔ کہ ہمیں اس کے سوا اور تو کوئی ناراضگی نہیں۔ آخر اسی حالت میں والدہ صاحبہ مکرّمہ نے اس دُنیا سے انتقال کیا۔ تو عاجز نے حضرت مسیح موعودؑ کے عالی حضور میں بذریعہ عریضہ عرض کی۔ کہ حضرت والدہ صاحبہ مکرّمہ کا انتقال ہو گیا ہے۔ نماز جنازہ خود پڑھیں۔ اس کے جواب میں حضرت صاحب (فداہ روحی) کی طرف سے مخدومی مولوی عبدالکریم صاحب کے قلم کا لکھا ہُوا تعزیت نامہ شرف اصدار لایا جس میں آخر پہ تحریر تھا کہ "حضرت صاحب فرماتے ہیں۔ کہ ہم جمعہ کے دن آپ کی والدہ صاحبہ کا جنازہ پڑھیں گے۔ ملخصاً۔ از پیغام صلح مورخہ ۸ جون ۱۹۱۵ء۔ (۲) شہادت مرزا خدا بخش صاحب مصنف عسل مصفےٰ یکے از مریدان میاں صاحب :۔ "میں اُس خدائے لایزال کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔ کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے خاکسار کی والدہ ماجدہ کا جنازہ پڑھا تھا۔ اور میری والدہ صاحبہ نے بیعت نہیں کی تھی۔ اور جناب ماموں محمد سلیمان صاحب مرحوم کا جنازہ حضرت اقدس نے میری التماس پر پڑھا تھا۔ میں نے جنازہ سے پہلے یہ بھی صحیح عرض کر دیا تھا۔ کہ آپ کو اعلےٰ درجہ کا ولی بلکہ غوث و قطب مانتے تھے۔ مگر دعوائے مسیح موعود باوجود میرے بار بار سمجھانے کے اُن کی سمجھ میں نہیں آتا تھا۔ اور اسی واسطے اُنھوں نے بیعت نہیں کی تھی۔ مگر حضرت اقدس نے یہ سُنکر مولوی عبدالکریم صاحب کو پیچھے ہٹا کر خود امام بن کر میرے ماموں صاحب کا جنازہ پڑھا تھا۔ مزید برآں میں خدا کو حاضر ناظر کر کے لکھتا ہوں۔ کہ میرے سامنے نہ صرف ایک بار بلکہ بارہا حضرت مسیح موعودؑ نے ایسے لوگوں کے جنازہ پڑھنے کی اجازت دی ہے۔ جو مخالفت نہیں کرتے۔ یا خاموش ہیں۔ یا اچھا

مسیح موعود نے انہی میاں صاحب کے خسر خلیفہ رشید الدین کو ایک غیر احمدی مخالف کے ساتھ اپنی لڑکی کا ناطہ کرنے کی اجازت دی۔ حضرت قبلہ جناب مولوی نورالدین صاحب مرحوم نے وہ نکاح پڑھایا۔ اور خود میاں صاحب اِس نکاح اور برات میں شریک[1] تھے۔

بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۴ :- کہتے ہیں۔ مگر بیعت سے انکاری رہے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ جماعت کا اس پر عملدر آمد رہا ہے۔" (ملخصاً از پیغام صلح جلد ۲۔ نمبر ۱۴۵ مورخہ ۱۳۔ جون ۱۹۱۵ء صفحہ ۱ کالم ۳)

صفحہ ۵۴ کا نوٹ نمبر ۵ :- (۱) ایک سائل نے دریافت کیا۔ ایک احمدی ہے۔ بڑا پرہیزگار۔ چندہ بھی دیتا ہے۔ مگر غیر احمدی کو رشتہ لڑکی کا دیدیا ہے۔ اِس کے بارے میں کیا حکم ہے۔ جواب میں حضرت خلیفہ ثانی (یعنی میاں محمود احمد صاحب) نے لکھایا: "جس نے حضرت اقدس کا صریح حکم ٹال دیا وہ احمدی کہاں ہے۔ جب تک وہ توبہ نہ کرے۔ اور اپنی توبہ ثابت نہ کر دکھائے وہ احمدی نہیں حضرت اقدس نے تو یہاں تک فرمایا۔ کہ غیر احمدی کے پیچھے نماز پڑھنے والے کے پیچھے نماز نہ پڑھو پھر جو غیر احمدی کو لڑکی دے وہ احمدی کس بات کا ہے۔" (الفضل جلد ۲ نمبر ۱۲۰/۱۲۱ مورخہ ۳ مارچ و یکم اپریل ۱۹۱۵ء) - (۲) ایک صاحب نے لکھا۔ کہ ایک لڑکی دائم المریضہ ہے۔ باوجود تین سالہ تلاش کے اُس کے رشتہ کے لئے کوئی احمدی مائل نہیں ہوتا۔ پس رشتہ ایک غیر احمدی سے کرتے ہیں۔ کہ لڑکی کے رشتہ کی نسبت اِس کے والدین حالت فمن اضطر کے ماتحت ہیں۔ خلیفہ ثانی نے جواب میں لکھایا۔ کہ من اضطر تو صرف کھانے کی چیزوں کے متعلق ہے۔" الفضل جلد ۲ ۱۳۷ مورخہ ۹ مئی ۱۹۱۵ء)۔ اصُول سِلسلہ کیا ہے۔ حضرت اقدس کا ارشاد۔ کہ تمھیں دُوسرے فرقوں کو جو دعوائے اسلام کرتے ہیں۔ بکلّی ترک کرنا پڑے گا (اربعین) چنانچہ آپ نے میل جول تعلقات کے جس قدر ذرائع تھے۔ نماز باجماعت۔ نکاح اُن سے روک دیا۔ (غلط اور صریحاً غلط۔ ناقل) +

[1] خلیفہ رشید الدین صاحب کی لڑکی کے نکاح کے متعلق کوئی ثبوت دینے کی ضرورت نہیں۔ میاں صاحب کا ذاتی اخبار الفضل خود اس بات کا معترف ہے۔ کہ یہ نکاح ہوا۔ وہ اِس نکاح کو بھی ناجائز سمجھتا ہے۔ کیونکہ اس کا یہ کہنا کہ "کیا یہ نکاح صاحبزادہ صاحب نے پڑھایا۔ یا اُن کے صاحب اختیار ہونے کی حالت میں ایسا ہُوا ہے جب یہ دونوں باتیں نہیں۔ تو حضور پر کیا الزام"؟ ظاہر کرتا ہے کہ وُہ مسیح موعودؑ کے اِس صریح تعامل کو بھی ناجائز سمجھتا ہے۔ (باقی دیکھو صفحہ ۵۶ پر)

(۱۶) میاں صاحب کے نزدیک غیر احمدی کا ورثہ نہیں پہنچتا۔ اور نہ غیر احمدی ورثہ لینے کا حقدار ہے۔[۱] مگر گورنمنٹ کی مجبوری کے باعث ایسا کیا جاتا ہے۔ اِن وجوہ سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ میاں صاحب غیر احمدیوں کو کس قسم کا کافر جانتے ہیں۔ اور اُن کا ایک مرید سرور شاہ نام جس کو انھوں نے حلف اُٹھانے پر مامور کر رکھا ہے۔ یہ کہکر کس قدر غلط بیانی سے کام لیتا ہے۔ کہ وُہ غیر احمدیوں کو صرف کافر بالماموریعنے منکر مامور کہتا ہے۔ نہ کہ دائرہ اسلام سے خارج کر دیا ہے[۲]*

بقیہ حاشیہ صف۵۵:۔ ورنہ اس بات کے کیا معنے کہ چونکہ میاں صاحب نے یہ نکاح نہیں پڑھایا۔ اور ان کے صاحب اختیار ہونے کی حالت میں ایسا نہیں ہوا۔ اس لئے اُن پر کوئی الزام نہیں۔ گویا ضمناً حضرت مسیح موعودؑ اور خلیفۃ المسیح کو اِس بات کا ملزم قرار دیا گیا ہے۔ اور خود مذکورہ بالا الفاظ میں ان کے اس فعل سے بیزاری ظاہر کی ہے۔ خیر کم از کم اتنا تو اعتراف کر لیا گیا۔ کہ یہ نکاح ان ہر دو ممدوحین کی مرضی اور شمولیت سے وقوع پذیر ہوا۔ اور اسلئے اب پبلک اس کے جواز و عدم جواز کی نسبت خود رائے قائم کرے گی۔ میاں صاحب اُسوقت صاحبِ اختیار نہ تھے۔ لیکن شمولیت برات شمولیت نکاح سے انکار کر لینا بھی اُن کے اختیار میں نہ تھا* ؎۱ وراثت اور نکاح فسخ ہو جانے کا مسئلہ حکومت کے ساتھ تعلق رکھتا ہے اس لئے حضرت مسیح موعودؑ نے اس کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ اگر آپ کو حکومت دیجاتی۔ تو آپ ان کے متعلق بھی حکم جاری فرماتے۔ پس مسئلہ وراثت کے متعلق ہم پر کوئی اعتراض نہیں۔ ہاں اگر کوئی ایسا مسئلہ ہے جو حکومت کے ساتھ تعلق نہیں رکھتا۔ اور پھر حضرت مسیح موعودؑ نے اس کے متعلق فیصلہ نہیں فرمایا۔ تو اِس کو پیش کیا جاوے۔ ورنہ یہ کہنا۔ کہ غیر احمدیوں کے ساتھ بعض اسلامی سلوک جائز رکھے گئے ہیں۔ ایک دعوےٰ ہے۔ جس کی کوئی دلیل نہیں" (کلمۃ الفصل صف۱۷۰) اس استدلال پر اور اسکے کرنیوالے کی عقل پر افسوس۔ ہمارا ایک غیر احمدی وارث بیشک ہم سے ورثہ قانوناً لے سکتا ہے۔ اور ہم مجبور ہیں۔ لیکن اگر مورث غیر احمدی ہو تو پھر ہمیں کون سی قانون کی مجبوری ہے۔ ہم کیوں ایسا ورثہ لیں۔
؎۲ اس کے متعلق خود میاں صاحب کے ایک غالی مرید میاں عمرالدین صاحب شملوی کی

(باقی دیکھو صف۵۷ پر)

(۷) میاں صاحب کی جماعت کے بعض افراد انہیں امیدوار نبوت ٹھیراتے ہیں۔ جو بعض کے نزدیک تیرہ سال کے بعد اُن پر نازل ہو گی۔ کیونکہ میاں صاحب کی عمر شاید ستائیس سال کی ہے۔ کم از کم شریعت کا بدلنا تو ابھی سے شروع ہو گیا ہے۔

(۸) میاں محمود احمد صاحب حضرت عیسےٰ علیہ السلام کی پیش گوئی یأتی من بعدی اسمہ احمد کا مصداق حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی بجائے حضرت مرزا صاحب کو سمجھتے ہیں[۵۱]۔ اور احمد مرزا صاحب کو قرار دیتے ہیں۔ نہ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو۔ اور اُن کا دعوےٰ ہے۔ کہ احمد حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک[۵۲] نہ تھا۔ حالانکہ اس کے بالمقابل حضرت اقدس جناب مرزا صاحب صاف طور پر اس پیش گوئی کو آنحضرت صلعم پر چسپاں کرتے۔ اور اسے وفات مسیح پر

بقیہ حاشیہ ص۵۶ :۔ شہادت پیغام صلح میں بدیں الفاظ چھپی ہوئی موجود ہے۔ کہ "مولوی صاحب (سرور شاہ) سے مسئلہ کفر و اسلام پر تمام جماعت احمدیہ کے روبرو گفتگو شروع ہوئی۔ تو مولانا نے پہلے ہی فرمایا کہ: "مجھے اللہ کی قسم (واللہ باللہ ثم تاللہ) کہ حضرت میاں صاحب محمود احمد کا عقیدہ درباره کفر و اسلام غیر احمدیان کے وہی ہے جو حضرت مولوی محمد علی صاحب نے بذریعہ ٹریکٹ اب شائع کیا ہے۔ یہ اعتقاد اب سے ہی نہیں۔ بلکہ ہمیشہ سے ہے۔ خلوت۔ جلوت میں ایسا سُنا ہے۔ کہ میں غیر احمدیوں کو کافر بمعنے کافر بالماموری کہتا ہوں۔ اور میاں صاحب کے اس مضمون کا مطلب بھی اتنا ہی ہے۔ کہ جس پر آج اس قدر شور مچایا جا رہا ہے۔ میاں صاحب کافر باللہ نہیں کہتے۔ بلکہ کافر بالماموری کہتے ہیں۔ (دیکھو پیغام صلح جلد ا عـ۱۱۵ مورخہ ۱۲۔ اپریل سنہ۱۹۱۴ء) +

[۵۱] اسمہ احمد کا مصداق مسیح موعودؑ ہے۔ (القول الفصل ص۳۱) +

[۵۲] آپ (آنحضرت صلعم) کا نام احمد نہ تھا۔ (القول الفصل ص۳۱) ومبشراً برسول یأتی من بعدی اسمہٗ احمد حضرت مسیحؑ نے یہ پیش گوئی فرمائی۔ کہ میرے بعد ایک رسول ہو گا۔ اور اُس کا نام احمد ہو گا۔ اب دیکھنا یہ ہے۔ کہ احمد کس کا نام ہے۔ محمد صلعم کا نام ماں باپ نے احمد نہیں رکھا۔ جمالی رنگ میں آپ کا نام احمد تھا۔ (باقی حاشیہ ص۵۸ پر دیکھو)

بطور ایک دلیل کے پیش کرتے ہیں اور احمد آنحضرت صلعم کا نہ کہ اپنا نام بتلاتے ہیں ۵ +

(۹) میاں محمود احمد صاحب حضرت اقدس مرزا صاحب کے نبی نہ ہونے کی صورت میں حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کو قرآن کے ارشاد رحمۃً للعالمین کے خلاف دُنیا کے لئے مُوجب عذاب قرار دیتے ہیں ۶ - اور ایسی حالت

بقیہ حاشیہ ص۵۷ :- لیکن اسم مبارک محمدؐ ہی تھا - کیونکہ (۱) قرآن میں آپ کو احمدؐ کرکے نہیں پکارا گیا - (۲) عبادات اور دُعاؤں میں محمد صلعم ہی آیا ہے - (۳) یہ کہ آپ کے چچا عرب کے لوگ اور صحابہ میں سے کبھی کسی نے احمد نہیں کہا - (۴) یہ کہ یوم وصال تک آپ نے خطوط میں محمد (صلعم) ہی لکھا - آپ نے کبھی کسی کو ہدایت نہ کی - کہ مجھے احمد کہو - اس لئے آپ کا نام احمدؐ نہ تھا - احمدؐ صفت تھی - لیکن حضرت مسیح تو کہتے ہیں - من بعدی اسمہٗ احمدؐ - میرے بعد جو آئے گا اُس کا نام احمدؐ ہو گا - اب ہم دیکھتے ہیں - احمدؐ کس کا نام ہے - احمدؐ وہ ہے جس نے کہا کہ کہو احمدؐ کے ہاتھ پر بیعت کرتا ہوں - اور اپنے بیعت کنندوں کو کہا - کہ تم احمدی کہلاؤ - (الفضل جلد ۱۱ مورخہ ۱۸ - اپریل ۱۹۲۴ء) +

۵ مسیح کی گواہی قرآن کریم میں اس طرح پر لکھی ہے کہ مبشراً برسول یأتی من بعدی اسمہٗ احمد یعنی میں ایک رسول کی بشارت دیتا ہوں - جو میرے بعد یعنے میرے مرنے کے بعد آئے گا - اور نام اس کا احمد ہو گا - پس اگر مسیح اب تک اس عالم فانی سے گذر نہیں گیا تو اس سے لازم آتا ہے - کہ ہمارے نبی صلعم بھی اب تک اس عالم میں تشریف فرما نہیں ہوئے کیونکہ نص اپنے کھلے کھلے الفاظ سے بتلا رہی ہے کہ جب مسیح اس عالم جسمانی سے رخصت ہو جائے گا - تب آنحضرت صلعم اس عالم جسمانی میں تشریف لائیں گے - وجہ یہ کہ آیت میں آنے کے مقابل پر جانا بیان کیا گیا ہے - اور ضرور ہے کہ آنا اور جانا ایک ہی رنگ کے ہوں یعنی ایک نبی اُس عالم کی طرف چلا گیا - اور ایک اس عالم کی طرف سے آیا (آئینہ کمالات اسلام ص۴۲) - پھر لکھا ہے - جبکہ آنحضرت صلعم شکم آمنہ عفیفہ میں تھے - تب فرشتے نے آمنہ پر ظاہر ہو کر کہا تھا - کہ تیرے پیٹ میں ایک لڑکا ہے - جو عظیم الشان نبی ہو گا - اُس کا نام احمد رکھنا" (باقی حاشیہ ص۵۹ پر دیکھو)

ہیں وہ دنیا کے تمام نبیوں کی نبوّت سے انکاری ہیں۔[۵۱]

(۱۰) ان کا بیان ہے۔ کہ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلّم کا آپ کی اُمت میں تیرہ صد برس تک سوائے مرزا صاحب کوئی متبع نہیں ہوا۔ اور تمام اولیائے اُمت اور

بقیہ حاشیہ ص۵۸ :۔ پھر لکھا ہے" اور اس کے رسول امی پر درود اور سلام ہو جسکا نام محمدؐ اور احمدؐ ہے۔ یہ دونوں نام اس کے وہ ہیں۔ کہ جب حضرت آدم کے سامنے تمام چیزوں کے نام پیش کیئے گئے۔ تو سب سے اوّل یہی دو نام پیش ہوئے تھے۔ پھر فرماتے ہیں" اسی واسطے کوئی نبی یا رسول پہلے نبیوں اور رسولوں میں سے احمدؐ کے نام سے موسوم نہیں ہوا کیونکہ ان میں سے کسی نے خدا کی توحید اور ثناء ایسی نہیں کی جیساکہ آنحضرت صلعم نے" اور یہ دونوں اسم ہمارے نبی صلعم کے لیئے ابتداء دُنیا سے رکھے گئے"۔ نبی کریم حقیقی طور پر اس نام احمد کے مصداق ہیں۔ نجم الہدیٰ ص۲ و ۶ وحقیقۃ الوحی ص۱۴۲۔ مفصل حوالجات کے لئے دیکھو رسالہ اسمہٗ احمد مرتبہ حکیم محمد حسین صاحب مرہم عیسےٰ +

۵۰ "نبوت مسیح موعودؑ سے انکار کرنا درحقیقت اسلام کی کمزوری۔ اور آنحضرت صلعم کے فیضان کی کمی۔ بلکہ آپ کا دُنیا کے ایک عذاب ہونے کا اقرار کرنا ہے" حقیقۃ النبوۃ ص۲۵۶۔ آنحضرت صلعم کے بعد بعثت انبیاء کو بالکل مسدود قرار دینے کا یہ مطلب ہے کہ آنحضرت صلعم نے دُنیا کو فیض نبوّت سے روک دیا۔ اور آپ کی بعثت کے بعد اللہ تعالےٰ نے اس انعام کو بند کر دیا۔ اب بتاؤ۔ کہ اس عقیدہ سے رحمۃ اللعالمین ثابت ہوتے ہیں۔ یا اس کے خلاف (نعوذ باللہ من ذالک)۔ اگر اس عقیدہ کو تسلیم کیا جائے۔ تو اس کے یہ معنے ہونگے۔ کہ آپ (نعوذ باللہ) دنیا کے لئے ایک عذاب کے طور پر آئے تھے۔ (حقیقۃ النبوت ص۱۸۶) +

۵۱ حضرت موسےٰ اور حضرت مسیحؑ کی نبوّت جن دلائل اور جن الفاظ سے ثابت ہوتی ہے۔ اُن سے بڑھ کر دلائل اور صاف الفاظ حضرت مسیح موعود علیہ السّلام کی نبوّت کے متعلق موجود ہیں۔ ان کے ہوتے اگر مسیح موعودؑ نبی نہیں۔ تو دُنیا میں آج تک کبھی کوئی نبی ہوا ہی نہیں۔ (حقیقۃ النبوت ص۲۰) +

مجددین نیز صحابہ کرامؓ - ابوبکرؓ - عمرؓ کو بھی وہ آنحضرت صلعم کا کامل متبع بلکہ نہیں سمجھتا - حالانکہ دُوسری طرف خود حضرت مرزا صاحب جناب شیخینؓ کی خاکِ پا ہونے میں اپنا فخر ظاہر فرماتے ہیں۲؎ - اور دیگر اولیائے اُمّت کو بھی آنحضرت صلعم کا کامل متبع قرار دیتے ہیں +

الغرض یہ عقاید ہیں اس شخص کے - اور اس کی جماعت جو آج لوگوں کو احمدیت کی طرف بُلاتا ہے - آہ ایک شوقِ خلافت نے اِس نوجوان کو کہاں سے کہاں تک پُہنچا دیا - احمدی جماعت سوچے اور خوب سوچے کہ کِس طرح ایک غلطی ہزار ہا غلطیوں کا موجب ہوتی ہے - جن لوگوں نے بیعت بھی کر لی ہو وُہ سوچیں - کہ کیا یہ عقاید فاسدہ احمدی جماعت کے وہم و گمان میں بھی تھے یہ کیوں؟ یہ صرف شوقِ خلافت - تم جب خاتم النبیین کے بعد کسی کو نبی بناؤ گے - تو پھر یقیناً یہ گندے عقائد تم کو آہستہ آہستہ قبول کرنے ہوں گے ہر ایک نیا اعتراض نئے عقیدہ کے اختراع پر مجبُور کرے گا - الغرض ان سب کی جڑھ خلافت جدیدہ - اور ایسی خلافت کے منکروں کو فاسق ٹھیرانا ہے - یہ بات بھی میاں صاحب کے مریدین کے غور کرنے کے لئے ضروری

---

۱؎ "میرا یہاں تک مذہب ہے - کہ تیرہ صد سال میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے آج تک اُمّت محمدیہ میں کوئی ایسا اِنسان نہیں گذرا - جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم کا ایسا فدائی اور ایسا مطیع اور ایسا فرماں بردار ہو - جیسا کہ حضرۃ مسیح موعود علیہ الصّلوٰۃ کو اللہ تعالےٰ نے اس اُمّت میں سب اِنسانوں پر فضیلت دی ہے - تو اس کے دُوسرے معنے یہ بھی ہیں - کہ اس اُمّت میں حضرت مسیح موعود علیہ الصّلوٰۃ والسّلام سے زیادہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم کا کوئی متبع نہیں ہوا +

۲؎ ہمارے لئے یہ بجا فخر ہے - کہ ہم ان (حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرۃ عمر رضی اللہ عنہ) کے خاکِ پا ہیں - کہاں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم دوبارہ

معلوم ہوتی ہے۔ کہ میاں صاحب اِس اشتہار زیر بحث سے کچھ پہلے ایک خطبہ پڑھتے ہیں جس میں آپ زور دیتے ہیں۔ کہ ہم کو تدریج سے کام لینا چاہیئے۔ گویا وہ اپنی جماعت کو اِس اشتہار کے لیئے تیار کرتے ہیں۔ وُہ جماعت جس کو لاہوری جماعت سے الگ کرنے کے لیئے۔ اور اُن کے جذبۂ غلو سے فایٔدہ اُٹھانے کے لیئے بار بار یہ لِکھا گیا۔ کہ لاہور والے حضرت اقدس کے درجہ کو گھٹا رہے ہیں۔ جو حضرت صاحب کو بطور نبی نہیں پُکارتے اب جو کِسی خاص مصلحت پر میاں صاحب کو اِس اشتہار کی ضرورت پڑی تو سب سے پہلے آپ کو اپنی جماعت کا فکر پڑا۔ اِس۔ لیئے آپ نے اشتہار سے پہلے ایک خطبہ پڑھا۔ جس میں مصلحت و تدریج پر زور دیا گیا۔

افسوس! میاں صاحب کو کہاں تک انسان نیک نیّتی سے منصف کرے۔ کیاں میاں صاحب اپنے آپ کو اور حضرت خواجہ صاحب کو دو مختلف پیمانوں سے نہیں ماپتے۔ میاں صاحب سوچو۔ اور شرافت اور دیانت سے اِس امر کا جواب دو۔ ایسا ہی میاں صاحب کی جماعت بھی اِس دو رنگی پر غور کرے۔ کیوں وُہ امر جو میاں صاحب کو جائز ہے۔ خواجہ صاحب کو جائز نہیں۔ دیکھو قرآن کیا کہتا ہے :۔

تعاونوا علے البر والتقوےٰ ولا تعاونوا علے الاثم والعدوان۔ کیا آنحضرت صلّے اللہ علیہ وسلّم نے معاذ بن جبل کو ابتدائے مراحل تبلیغ میں صرف لا الہ الا اللہ کی تعلیم پر ہی اکتفاء کرنے کا حکم نہیں دیا۔ خواجہ صاحب تو محمدؐ رسول اللہ اور نماز اور دیگر ارکان اسلام اور قرآن تک بھی تلقین کرتے ہیں۔

---

بقیہ حاشیہ صفحہ :۔ پیدا ہوں۔ اور پھر اُن کا فیض صحبت نصیب ہو۔ از تقریر حضرت اقدس مندرجہ "دین الحق"۔ یا ہمارا مذہب روایت کردہ حضرت مولوی عبد الکریم صاحب مرحوم +

پھر خواجہ صاحب کا یہ طریق عمل آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں نہیں ؟ پھر کیوں خواجہ صاحب کا یہ کام مذموم ہے ؟ خدا کی شان میاں صاحب خود۔ اور اُن کے ۳/۴ مرید خواجہ صاحب کے کام کو حقیقی اسلامی کام سمجھتے تھے۔ پھر اب کام تو وہی ہے۔ آج کیوں اُس کام کو غلط قرار دیا جاتا ہے ؟ کیا ایسی جماعت بھی قابل ناز و فخر جماعت ہے۔ جن میں کوئی اپنی رائے نہیں۔ کوئی دیانت و امانت نہیں۔ کام وہی۔ نتائج وہی۔ طریق عمل وہی۔ قبلہ نورالدین نے کہا تو عین اسلام۔ محمود نے کہا تو بالکل کفر۔ شرم ! شرم !! شرم !!!

یہ تو سچ ہے۔ کہ احمدیت جس کے معنے ہمارے نزدیک صرف چودھویں صدی کی مجددیت ہے۔ اِس کا انکار منکر پر بفحوائے فتوائے نبی کریم صلعم موت جاہلیت وارد کرتا ہے۔ لیکن جس احمدیت کی طرف میاں صاحب لوگوں کو بلاتے ہیں۔ یعنی حضرت اقدس مرزا صاحب کی حقیقی اور مستقل نبوت وہ موت جاہلیت سے بچانا تو درکنار۔ انسان کو موت ضلالت کے نیچے لے آتی ہے۔ لیکن ہمارے غیر احمدی مسلم بھائی اِس تمام واقعہ سے کسی ابتلا میں نہ پڑیں۔ وُہ اپنے آپ سوچیں اور سمجھیں۔ خدا نہ کرے کہ حدیث نبوی کے لفظ غلط جاویں۔ آخر اِس صدی کے سر پر کسی نے تو مجدد ہونا تھا۔ مجدد کو خدا تعالےٰ نے پیدا کرنا تھا۔ اِس کا ظہور منہاج نبوت پر ہونا تھا۔ لفظ بعثت جو مجدد والی حدیث میں آیا ہے اِس کا تقاضا ہے۔ کہ وہ مجدد خود خدا سے الہام پاکر اپنے منصب کو نبیوں کی طرح خود اعلان کرے۔ شیخ عبدالقادر قدس اللہ سرہٗ۔ امام غزالی۔ شیخ احمدؒ سرہندی۔ شاہ ولی اللہ۔ سید احمد بریلوی رحمہم اللہ علیہم اجمعین۔ یہ سب کے سب مجدد ہی تھے۔ اِن سب نے خدا سے ہی اطلاع پائی۔ پھر کیوں حسب سُنت مستمرہ اِس صدی کا مجدد نہ ہوتا۔ وُہ

خود ہی خدا سے اطلاع پاکر اپنی مجددیت سے لوگوں کو اطلاع نہ دیتا۔ چنانچہ ایسا ہی ہؤا۔ اور یہ وہی مجدد ہے۔ جس کے متعلق اس کے صاحبزادہ نے آج غلو کر رکھا ہی اور یہ غلو بھی دراصل اُس کے دعوے کی تصدیق کرتا ہے۔ غلبہ نصاریٰ جو اس وقت ہے اسی کے مقابلہ کے لیئے اس صدی کے مجدد کو مسیح بنا کر بھیجا گیا۔ اس کی اور مسیح ناصری کی مماثلت بھی اِس غلو کو چاہتی تھی۔ کیا آنحضرت صلعم نے نہیں فرمایا۔ کہ میری اُمت میں بھی مغضوب اور ضال ہونگے۔ کیا مغضوب اور ضال جو اسرائیلی قوم میں پیدا ہوئے وہ محض ایک وجود کے انکار اور غلو محبت سے مغضوب اور ضال نہیں ہو گئے مسیح ناصری اسرائیلیوں میں پیدا ہؤا۔ جنھوں نے اُس پر غضب کیا۔ وہ مغضوب ہوئے جنھوں نے اسے صرف ایک نبی اور خدا کا مرسل سمجھا۔ وہ انعام یافتہ اور صراط مستقیم پر ٹھیرے۔ ہاں جنھوں نے اُس کے اصلی منصب پر غلو کیا اور اس کی نبوت پر ابنیت کو ازدیاد کیا۔ وہ ضالین ہوئے۔

اب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم کا فرمانا۔ کہ میری اُمت میں بھی انعام یافتہ اور مغضوب اور ضال ہونگے۔ چاہتا تھا۔ کہ اُمت مرحومہ کا بھی ایک مسیح ہو۔ اور اس کے متعلق بھی تین گروہ ہوں۔ بعض وہ ہوں جو اُس کو اس کے اصلی دعوے میں قبول کریں بعض وہ ہوں جو غضب کے ساتھ اُس کے ساتھ سلوک کریں۔ اور بعض وہ جو اپنی اغراض کے لیئے یا غلو محبت کے لیئے اس کے اصلی دعوے پر ازدیاد کریں۔ اب اگر مرزا صاحب ہی وہ مسیح موعود ہیں۔ تو جہاں تک مغضوب جماعت کا سوال ہے۔ وہ جماعت متحقق ہے۔ وہ وہی ہیں جو اُس کے دشمن ہیں۔ جو اُس کو اسرائیلی مغضوبوں کی طرح کافر اور کاذب قرار دیتے ہیں۔ یعنی مغضوب وہ ہیں جو اس محمدی مسیح کے مکفر اور مکذب ہیں۔ اب انعام یافتہ اور ضال کون ہیں۔ ضرور ہے۔ کہ یہ دونوں گروہ اس کے ماننے والے ہوں۔ اس وقت اس کے ماننے والے دو گروہوں میں منقسم ہیں۔ ایک اہل لاہور مثلاً حضرت مولینا مولوی محمد علی صاحب و حضرت خواجہ کمال الدین صاحب ایدہما اللہ تعالےٰ وغیرہ اور دوسرے وہ جن کا سردار مرزا محمود احمد ہے۔ اشتہار "تبلیغ احمدیت" میں

لے جانا چاہتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی ہم نے غیر احمدی پبلک کے سامنے احمدیت کا صحیح مفہوم اور احمدی ہونے کا صحیح راستہ بھی صاف طور پر پیش کر دیا ہے۔ جس کو سمجھنے کے بعد اس پر گامزن ہونے کے لیئے حضرت مولینا مولوی محمد علی صاحب ایم۔اے۔ایل۔ایل۔بی۔ جو گروہ لاہور کے امیر بھی ہیں۔ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب بی۔اے۔ایل۔ایل۔بی۔ مسلم مشنری انگلستان اور حضرت مولینا مولوی غلام حسن صاحب سب رجسٹرار پشاور کے ذریعہ اس مصلح وقت مسیح موعودؑ اور مجدد صدی چہار دہم حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے شناخت کرنے والوں میں شامل ہو سکتے ہیں۔ پس غیر احمدی پبلک میں سے اُن نیک دل اور پاک باز افراد کو جو سلسلہ عالیہ احمدیہ سے کچھ بھی دلچسپی رکھتے اور اس خادم دین جماعت میں شامل ہونا چاہتے ہیں۔ اس موقع پر خصوصیت سے چوکنا رہنا چاہیئے۔ تا ایسا نہ ہو کہ کسی دُوسرے کے چکمہ میں آکر خواہ مخواہ کی ضلالت مُول لے لیں۔ ایک شخص عمرالدین نام شملوی کا واقعہ بہت ہی عبرت انگیز ہے۔ اس کو سید سرور شاہ نام میاں صاحب کے تنخواہ خور نے حلف لے کر یقین دلایا۔ کہ ہم اور میاں صاحب غیر احمدی کلمہ گو کو دائرہ اسلام سے خارج نہیں سمجھتے۔ آج منشی عمرالدین آہستہ آہستہ ضلالت کے اس مقام پر پہونچ گیا۔ اور علے الاعلان شملہ میں ہر کلمہ گو کو جس نے مرزا صاحب کی بیعت نہیں کی کافر کہتا ہے۔ جیسے سرور شاہ کی شملہ والی قسم کا یہ حشر ہوا۔ ویسے ہی اس کی اور حلف ہیں۔

انھیں چاہیئے۔ کہ مندرجہ بالا حوالجات خود کتابیں کھول کر پڑھیں۔ اور کسی ایسے شخص کے کہنے پر ہرگز اعتبار نہ کریں۔ جو محض زبانی قیل و قال سے ان کا بطلان کرنا چاہیئے ÷ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین۔

بقیہ نوٹ صفحہ ۶۵:۔ کے عقیدہ کے خلاف ہیں۔ حضرت غلام احمد کی نسبت ظلّی نبی یعنی ولی اللہ ہونے کا صحیح عقیدہ رکھتے ہیں۔

# نوٹ

یہ مضمون لکھا جا چکا تھا۔ کہ اتفاق سے میاں محمود احمد صاحب بمعہ اپنے کثیر التعداد مریدین کے لاہور تشریف لے آئے۔ اور یہاں چار پانچ دن تک ان کے مریدین کے وعظ و لیکچر کا سلسلہ جاری رہا۔ اور پھر گذشتہ ۸ جولائی کو خود میاں محمود احمد صاحب نے خصوصیات سلسلہ احمدیہ پر لیکچر دیا۔ لیکن افسوس ہے۔ کہ ان پبلک جلسوں میں نہ تو میاں صاحب نے اور نہ ہی اُن کے مریدین نے علانیہ نبوّت مسیح موعود کو پیش کیا۔ اور نہ ہی مخاطب غیر احمدیوں کو یہ نصیحت کی۔ کہ تم اپنے ایمانوں کا فکر کرو۔ ورنہ مسیح موعود کے انکار کی وجہ سے تم کافر ہو برخلاف اس کے میاں صاحب نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلّم کو آخری نبی بتایا۔ اور حضرت اقدس مرزا صاحب کو آپ صلے اللہ علیہ وسلّم کے غلاموں میں سے ایک غلام ٹھیرایا۔ اور نائب رسول صلعم کے طور پر پیش کیا۔ ایسا ہی اُن کے ایک مرید حافظ روشن علی نے آیت اسمہ احمد کی پیش گوئی کا مصداق آنحضرت صلعم کو ہی ظاہر کیا۔ الغرض ان لوگوں نے یہاں بھی وہی منافقانہ روش اختیار کی۔ جو اس اشتہار تبلیغ احمدیت میں کی ہے۔ جس پر تمام غیر احمدی پبلک نے تعجب کا اظہار کیا۔ اور سب نے اس منافقانہ روش سے اپنی عدم دلچسپی ظاہر کی۔ پھر جب میاں صاحب کے لاہوری مریدین نے حضرت مولانا مولوی محمد علی صاحب ایدہ اللہ بنصرہ اور دیگر برادران احمدیہ کو میاں صاحب کی تقریر سننے کی دعوت دی۔ تو اُس کے جواب میں انھیں مسئلہ نبوت اور کفر و اسلام پر میاں صاحب اور حضرت مولوی محمد علی صاحب کی ایک ہی پلیٹ فارم پر مقابلہ پبلک تقاریر کے لیئے کہا گیا۔ لیکن اُنھوں نے پبلک میں اپنے عقاید کو بیان کرنے سے پہلو تہی کی۔ اور طرح طرح کے عذرات لنگ سے اس بات کو ٹالنا چاہا اور ٹال دیا۔ اُنھوں نے کہا۔ کہ تقاریر

پبلک میں نہیں ہونی چاہئیں۔ بلکہ جلسۂ تقاریر میں ٹکٹوں کے ذریعہ سے داخلہ ہو اور یہ بالکل منافقانہ طرز عمل تھا۔ جو اُنھوں نے برتنا چاہا۔ یعنی یہ کہ پرائیویٹ جلسہ میں وہ آزادی سے اپنا اعتقاد متعلقہ نبوت بیان کر سکیں گے۔ اور پبلک جلسہ میں ایسا کرنے میں اُن کو لوگوں کے بگڑ جانے کا خوف تھا۔ فاعتبروا یا اولی الابصار

خاکسار

مرزا یعقوب بیگ

